والتوسط وہو قدر الفین والقصر قدر الف وقال قاضی خان فی فتاواہ
لو قرأ القرآن فی صلاتہ بالالحان ان غیر الکلمۃ تفسد صلاتہ لما عرف فان کان ذلک
فی حرف المد واللین لایغیر المعنی الا اذا فحش وان قراءۃ القرآن بالالحان فی غیر
الصلاۃ اختلفوا فی جوازہ وعامۃ المشائخ علی منعہ وکرہوا الاستماع ایضاً لانہ تشبہ
بالفسقۃ بما یفعلونہ فی فسقہم اہ ولعل محل اختلاف الجواز مالم یغیر المبنی والمعنی۔ ثم
رایت فی شرح منیۃ المصلی۔ رجل یقرا ویلحن یجب علی السامع ان
یردہ الی الصواب ان علم انہ لایقع بسبب ذلک عداوۃ وضغن والا فہو فی سعۃ من
ترکہ ویکرہ الترجیع والتلحین بقراءۃ عند عامۃ المشائخ لانہ شبیہ بفعل الفسقۃ وہذا
اذا کان لایغیر الحروف اما اللحن المغیر فحرام بلا خلاف ہو الغایۃ فی المدعی انتہی عبارۃ
النسخ خلاصہ ترجمہ اور حاصل مطلب بقدر ضرورت علم تجوید
کا سیکھنا فرض کفایہ اور اوس پر عمل فرض عین ہے ہر قرارت والے
پر اس میں کسی کا خلاف نہیں بلکہ سب کا اس پر اتفاق ہے اور جو شخص قرآن
شریف کو بغیر قاعدۂ تجوید کے پڑھے۔ اس طرح کہ اوس سے معنی یا اعراب میں
خلل واقع ہو تو وہ شخص بے شبہ گنہگار ہے اس واسطے کہ اللہ تعالیٰ نے

لہ نماز میں قرآن شریف کو غلط پڑھنا باتفاق مفسد ہے نماز کا اور اسیطرح خارج نماز کے جو
تلاوت قرآن شریف کی کرے اور غلط پڑھے ایسا کہ جس سے کلمہ یا حروف میں تغیر ہو یعنی بدل
جاویں تو وہ تلاوت اور قرارت بھی ممنوع اور حرام ہے اور اس کی ممانعت اور حرمت بھی متفق
علیہ ہے اس میں خلاف نہیں اور ایسی قرارت کا سننا بھی منع ہے۔ اور اسی
پر فتویٰ ہے۔

قرآن شریف کو تجوید کے ساتھ نازل فرمایا ہے اور قرآن شریف میں تجوید کا امر فرمایا ہے اور اس کی فرضیت اور مامور بہ ہونیکی دلیل اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان ہی ورتل القرآن ترتیلا اور یہ بات معلوم ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مجود تھے یعنی قرآن شریف کو تجوید ہی کے ساتھ پڑھتے تھے تو اس آیت میں اگرچہ خطاب حضور کو ہے۔ لیکن مراد اوس سے امت حضور کی ہے حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے فرمایا اس آیت کی تفسیر میں کہ ترتیل کے معنی تجوید کے ہیں۔ حضرت مجاہد رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ خوب ٹھہر کر پڑھو قرآن شریف کو یعنی تجوید کے قاعدوں کے موافق۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ قرآن شریف کے پڑھنے میں عجلت مت کرو اور زبان کو مت ہلاؤ کہیں جلدبازی نہ ہو جائے اور یہ جو حق تعالیٰ نے فرمایا ہے ورتلنٰہ ترتیلا اس کے معنی یہ ہیں کہ ہم نے قرآن شریف کو ترتیل کے ساتھ اوتارا یعنی تجوید کے ساتھ۔ اور جناب سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو یہ فرمایا ہے کہ بہتیرے قرآن شریف پڑھنے والے ایسے ہیں کہ قرآن شریف اونپر لعنت کرتا ہے یہ شامل ہے اوس شخص کو جو قرآن شریف اس طرح پڑھے جس سے الفاظ یا معنوں میں خلل ہو یا بے عمل ہو۔ اور قرآن شریف جو اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہم تک پہونچا ہے بواسطۂ زبان جبریل علیہ السلام کے اور بیان وزبان حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے صحابہؓ نے سیکھا اور صحابہؓ سے تابعین نے اور تابعین سے اتباع تابعین نے اسیطرح ہمارے اوستادوں تک جو بطریق تواتر پہونچا تو ایسا ہی پہونچا وصف

ترتیل اور تجوید کے ساتھہ اور تحسین و بیان مخارج حروف اور صفات تمام متعلقات
کے ساتھہ جو لغت عرب میں معتبر ہیں جن کی زبان میں قرآن عظیم نازل ہوا
ہے تو اون کے جمیع قواعد کی رعایت اور پابندی واجب ہے۔ بقدر
درست ہونے الفاظ اور ٹھیک ہونے معنی کے اور تجوید کی یہہ
تعریف ہے۔ ہر حرف کو اوس کے مخرج سے نکالنا اور ہر حرف کا
جو جو حق لازم یا مناسب ہے ہر ایک صفات سے اوسے ادا کرنا اور
آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ قرآن شریف کو عرب
کے لہجہ میں پڑھو اور بچو فاسقون اور یہودیون اور نصرانیون کے لہجہ سے
میرے بعد ایک قوم آئیگی جو قرآن شریف کو گٹکری اور راگنی کے ساتھہ
رہبانون کی طرح اور رونیوالوں کی طرح پڑھینگے قرآن شریف کو وہ قرآن
اونکے گلے سے نہ سرکیگا۔ یعنی وہ پڑھنا اون کا مردود ہے مقبول نہیں اس
حدیث شریف سے معلوم ہوا کہ جو قراءت ایسی ہو کہ اوس میں مخالفت حرف
اور کلمات قرآن شریف کی نہو حرام ہے اور جو لوگ کہ قرآن شریف کو ترتیل
اور تجوید کے ساتھہ پڑھتے ہیں وہی ادا کرنیوالے ہیں حق تلاوت قرآن شریف
کو اور جو لوگ حق تلاوت ادا کرنے والے ہیں وہ قرآن شریف عمل کرنیوالے
ہیں اور فرمایا ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ جو شخص
آواز خوب بناکر اور زینت دیکر موافق تجوید کے قرآن شریف کو نہ پڑھے
وہ ہم سے نہیں ہے اور حضرت ابو عثمان نہدی رض سے بسند صحیح روایت ثابت
ہے آپ فرماتے ہیں کہ حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے ایک روز

ہماری امامت کی اور جماعت کی نماز پڑھائی اوس میں قل ہو اللہ احد پڑھا خدا کی قسم ہکو یہ بھایا کہ آپ سورہ بقر پڑھتے تو ہم شوق و محبت سے سنتے بسبب اس بات کے کہ وہ خوش آواز تھے اور موافق قواعد ترتیل اور تجوید کے قرآن شریف پڑھتے تھے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ اللہ تعالی کو محبوب ہے قرآن شریف کا اس طرح پڑھنا جس طرح نازل ہوا ہے یعنی ترتیل اور تجوید کے ساتھ اس حدیث شریف کی تائید کرتی ہے یہ آیت جس کا یہ مضمون ہے کہ جن کو ہم نے کتاب دی[1] وہ اوس کی تلاوت کرتے ہیں اور پڑھتے ہیں جو حق ہے پڑھنے کا اور تلاوت کرنے کا یعنی تجوید کے قاعدوں کے مطابق تلاوت کرتے ہیں نہ کہ مشبہ اس سے معلوم ہوا کہ قرآن شریف کی تلاوت اور قرارت جو ایسی ہے کہ موافق تجوید کے قاعدوں کے نہیں ہے وہ اللہ تعالی کا مبغوض اور ناپسند ہے محبوب اور مقبول نہیں۔ اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ جس کو قواعد تجوید کے نہیں آتے وہ قرآن شریف کی تلاوت بالکل چھوڑ بیٹھے اور نماز میں بھی قرآن شریف نہ پڑھے بلکہ مدعا یہ ہے کہ قواعد تجوید کا سیکھنا بقدر صحت الفاظ و معنی فرض ہے جسکو استطاعت ہو کیونکہ عاجز پر تکلیف دینا اس کی طاقت سے زیادہ اللہ تعالی کا دستور نہیں اور فتاوی قاضی خان میں ہے جس نے نماز میں قرآن شریف غلط پڑھا جس سے کلمہ بدل گیا تو اوس کی نماز فاسد ہے اور جو خارج نماز قرآن خواں سے قرآن شریف کی تلاوت غلطی کے ساتھ ہوا اس میں

---

[1] یعنی الذین آتیناہم الکتاب یتلونہ حق تلاوتہ ۱۲ منہ

اختلاف ہے اکثر مشائخ کا اتفاق اس پر ہے کہ ناجائز اور ممنوع ہے اور بعض
کے نزدیک جائز ہے اور فتوی اس پر ہے کہ جو غلطی ایسی ہو کہ اوس سے لفظ
اور معنی کی تغییر ہو تو ایسی تلاوت اور قرارت سب کے نزدیک بالاتفاق حرام اور
ناجائز ہے اور اگر ایسی غلطی ہو کہ جس سے لفظ اور معنی نہ بدلیں تو وہ محل اختلاف
ہے سو اکثر فقہا کے نزدیک یہ بھی ناجائز ہے اور بعض کے نزدیک یہ درست
ہے پھر میں نے **منیہ کی شرح میں دیکھا** اس میں یہ لکھا پایا کہ جو شخص کسیکو
غلط قرآن شریف پڑھتا سنے تو اوس پر واجب ہے کہ اوسے ٹھیک اور صحیح بتادے
بشرطیکہ اس کے بتانے سے اوس کے دل میں کینہ اور بغض پیدا نہ ہو ورنہ سکوت
کی گنجائش ہے اور جو غلطی قرآن شریف کی تلاوت اور قرارت میں ایسی ہو کہ
اوس سے حروف میں تغییر نہ ہو تو اکثر مشائخ کے نزدیک ایسی تلاوت وقرارت
مکروہ[1] ہے اور جو ایسی غلطی ہو کہ اوس سے تغییر اور تبدیل ہو تو بالاتفاق حرام ہے
اس میں کسی کا اختلاف نہیں ہے اور یہ عین مدعا ہے انتہی ترجمۃ مختصرا مع ادنی
ایضاح **نیز اسی شرح مقدمۂ جزری کے باب التحذیرات**
میں ہے لو[2] ابدل ضاداً بظاء او بالعکس بطلت صلاتہ لفساد المعنی وقال بحرف
فلو ابدل ضاد ابظاء عامدا بطلت صلاتہ علی الاصح لفساد المعنی وقال المصری فلو ابدل
ضاد ابظاء فی الفاتحۃ لم تصح قراءتہ بتلک الکلمۃ **اقول**۔ وفیہ خلاف طویل الذیل
وخلاصۃ المرام ما ذکرہ ابن الہمام من ان الفصل انکان بلا مشقۃ کالطاء مع الصاد فقرأ

[1] یعنی مکروہ تحریمی کما ہو الظاہر من الاطلاق یعنی ناجائز ہے [2] اگر ضاد کی جگہ ظا پڑھا یا ظا
کی جگہ ضاد پڑھا تو نماز اس کی باطل ہوئی ۱۲

الطالحات مکان الصالحات تفسد وان کان بمشقۃ کالظاء مع الضاد والصاد مع السین
والطاء مع التاء قیل تفسد واکثرہم لا تفسد اھ۔ وذکر صاحب المنیۃ انہ اذا قرا الظاء
مکان الضاد المعجتبین او علی القلب فتفسد صلاتہ وعلیہ اکثر الائمۃ وروی عنہ محمد
بن سلمۃ لا تفسد لان العجم لا یمیزون بین ہذہ الاحرف وکان القاضی الامام الشہید
یقول الاحسن فیہ ان یقال ان جری علی لسانہ ولم یکن ممیزاً وکان فی زعمہ انہ ادی
الکلمۃ علی وجہہا لا تفسد صلاتہ وکذا روی عن محمد بن مقاتل وعن الشیخ الامام
اسمعیل الزاہد قال الشارح وہذا معنی ما ذکر فی فتاوی الحجۃ انہ یفتی فی حق الفقہاء
باعادۃ الصلاۃ وفی حق العوام بالجوز **اقول** وہذا تفصیل حسن فی ہذا الباب وفی
فتاوی قاضی خان ان قرا غیر المغضوب بالظاء او بالدال تفسد صلاتہ انتہی **ترجمہ**
اگر ضاد کی جگہ ظا پڑھا یا ظا کی جگہ ضاد تو نماز اوس کی باطل ہے **محقق امام
ابن الہمام** فرماتے ہیں کہ جن حرفوں کے مخرجوں میں امتیاز بے مشقت
حاصل ہے جیسے طا اور صاد میں سو الصالحات کی جگہ اگر الطالحات پڑھیگا تو اس
کی نماز فاسد ہوگی اور اگر مشقت سے امتیاز ہوتا ہے جیسے ظا اور ضاد اور
صاد اور سین اور طا اور تا تو اس صورت میں بعض کے نزدیک فاسد ہوگی اور
اکثر کے نزدیک فاسد نہ ہوگی **علامہ حلبی صاحب منیہ کی یہ تحقیق ہے**
کہ جب ضاد کی جگہ ظا پڑھیگا یا اس کا عکس تو اوس کی نماز فاسد ہوگی اور اسی پہ
اکثر اماموں کا اتفاق ہے یعنی یہی مفتی بہ ہے اور ایک روایت محمد بن سلمہ کی
یہ ہے کہ فاسد نہ ہوگی کیونکہ عجم کے لوگ ان حرفوں میں امتیاز نہیں کرتے
**قاضی امام شہید رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ قول فیصل** انہیں

یہ ہے کہ بغیر قصد کے اگر زبان پر ایک حرف کی جگہ دوسرا حرف متشابہ
المخرج یا قریب المخرج والا جاری ہوگیا اور یہ شخص بے تمیز تھا اور اوس کا گمان
یہ ہے کہ میں نے اوس کلمہ کو ٹھیک طور سے ادا کیا تو اس کی نماز ہو جائیگی
اور اسیطرح مروی ہے کہ محمد بن مقاتل اور شیخ امام اسمٰعیل زاہدی شارح
نے فرمایا۔ کہ یہی مطلب ہے اس عبارت کا جو فتاوی حجۃ میں ہے
کہ فتوی اس پر ہے کہ ایسی غلطی کی صورت میں کہ بلا قصد زبان سے
ایک حرف کی جگہ دوسرا حرف نکل جائے تو فقہا اور علما کے حق میں نماز
کے فساد اور نماز کے لوٹانے کا حکم ہے اور عوام الناس کے حق میں جواز کا حکم
میں کہتا ہوں یہ تفصیل اس باب میں اچھی ہے اور فتاوی قاضیخان
میں ہے کہ اگر غیر المغضوب کو ظا یا دال سے پڑھا تو اوس کی نماز فاسد یعنی باطل
ہے انتہی علامہ طحطاوی حاشیہ مراقی الفلاح میں لکھتے ہیں محل الاختلاف
فی الخطاء والنسیان اما فی العمد فتفسد بہ مطلقا بالاتفاق انتہی خزانۃ الاکمل میں
ہے اذا قرأ مکان الظاء ضادا او مکان الضاد ظاء ان تعمد ذلک تبطل صلاتہ عالما کان
او جاہلا وان جری علی لسانہ او لایعرف التمییز لاتفسد وہو المختار حلیہ بزازیہ میں
ہے ہو اعدل الاقاویل وہو المختار فتح القدیر میں ہے ان کان یجہد اللیل والنہار
فی تصحیحہ ولا یقدر فصلاتہ جائزۃ ولو ترک جہدہ ففاسدۃ ولا یسعہ ان یترک فی باقی
عمرہ انتہی محیط میں ہے سئل الامام الفضلی عمن یقرأ الظاء المعجمۃ او علی العکس فقال
لاتجوز امامتہ ولو تعمد یکفر ملا قاری فرماتے ہیں شرح فقہ اکبر میں
اما کون تعمدہ کفرا فلا کلام فیہ انتہی۔ کبیری شرح منیہ میں ہے اما الخالق

البارئ المصور فان نصب الراء لا تفسد لانہ یکون مفعول البارئ والمعنی الذی برأ المصور وہو معنی صحیح وان رفع الراء وخفضہا فسدت لان اعتقادہ کفر

اس سے معلوم ہوا کہ بعض جگہ اعراب کی غلطی سے ایسے معنی بدل جاتے ہیں جس کا عقیدہ کفر ہوتا ہے اور ایسی غلطی سے نماز باطل ہو جاتی ہے نیز

اسی میں ہے ولو لم یقف ووصل قال عامۃ المشائخ تفسد صلاتہ لانہ اخبر بخلاف ما اخبر اللہ تعالیٰ بہ ولو اعتقدہ یکون کفرا انتہیٰ۔ اس سے معلوم ہوا کہ بعض جگہ وقف یا وصل یا عدم وقف اور وصل سے بھی نماز کا فساد متعین ہے اور اوس کا اعتقاد کفر راقم الحروف ابو الاذکار کہتا ہے۔ کہ ان روایات سے روشن طور پر محقق ہوا کہ محل اختلاف فقہا کے نزدیک بلا قصد کے غلطی ہے اور قصد کے ساتھ اگر کوئی غلط قرآن شریف کا کوئی کلمہ پڑھے نماز میں یا خارج نماز سے تو بالاتفاق سب کے نزدیک حرام اور ناجائز ہے بشرط تمیز اور استطاعت تصحیح کے بلکہ عمداً غلط پڑھنے والے پر حکم کفر کا فقہا کی تصریحات میں موجود ہے اور تمیز استطاعت کی قید اور شرط اسلئے بڑھائی گئی کہ محققین فقہا اور اہل تجوید وغیرہم نے علمائے اعلام سے یہ قید اور شرط معتبر کی ہے اور اس کی تصریحیں فتاوی اور شروح اور حواشی وغیرہا میں فرمائی ہے

اور حق یہی ہے کہ حق اس سے تجاوز نہیں کر سکتا کما مر وبالتی وما ذا بعد الحق الا الضلال۔ پس اس حکم سے گاؤں کے گنوار اور جنگلوں کے رہنے والے اور بوڑھی عورتیں اور غلام وچھوکریاں اور ان کی امثال عاجزین اور غیر مستطیعین قطعاً اور یقیناً خارج اور مستثنے ہیں۔ اور اس میں کوئی شبہ نہیں کہ اس حکم کو عام

کرنے میں ہرج عظیم اور تکلیف مالایطاق اور فتنۂ عظیمہ ہے اور شرعاً یہ مدفوع ہے آیات لایکلف اللہ نفساً الا وسعہا اور ماجعل علیکم فی الدین من حرج اور یرید اللہ بکم الیسر ولا یرید بکم العسر اور احادیث بشروا ولا تنفروا اور بشروا ولا تنفروا اور افتان انت یا معاذ سے اور مثل ان کے نصوص سے جن کو روایت کیا ہے ارباب صحاح وغیرہم نے اور یہ امر بھی مسلم اور محقق ہے اپنے محل میں کہ الاحکام تتغیر باختلاف الازمان والاشخاص فی کثیر من المسائل علی حسب المصالح کما فی رد المحتار وغیرہ من المعتبرات والفتاوی تفسیر روح البیان میں ہے اللحن الخفی الذی لایعرفہ الامہرۃ القراء من التکریر الراآت وتطنین النونات وتغلیظ اللامات وترقیق الراآت فی غیر محلہا لایتصور ان یکون من فرض العین یترتب علیہ العقاب علی فاعلہا لمافیہ من حرج ولا یکلف اللہ نفساً الا وسعہا وفی بعض شروح الطریقۃ ومن الفتنۃ ان یقول لاہل القری والبوادی والعجائز والعبید والاماء لاتجوز الصلوٰۃ بدون التجوید وہم لایقدرون علی التجوید فیترکون الصلاۃ راساً فالواجب ان یعلم مقدار مایصح بہ النظم والمعنی ویتوغل فی الاخلاص وحضور القلب۔

## نظم

| | |
|---|---|
| لعنت است ایں کہ بہر لہجہ وصوت | شود از تو حضور خاطر فوت |
| فکر حسن غنا برد ہوشت | متکلم شود فراموشت |
| لعنت است اینکہ سازت از پئے سیم | روز وشب با امیر خواجہ ندیم |

لعنت است این کہ ہمتِ تو تمام — گشت مصروف لفظ و حرف و کلام

نقدِ عمرت ز فکرتِ معوج — خرج شد در رعایت مخرج

صرف کردی ہمہ حیات سرہ — در قراءاتِ سبعہ و عشرہ

ہمچنین ہر چہ از کلام خدا — جز خدا قبلۂ دل است ترا

موجب لعن و مائۂ طرد است — حبذا مقبلے کہ زان فرد است

معنی لعن چیست مردودی — بمقامات بعد خوشنودی

ہر کہ ماند از خدا بیک سر مو — آمد اندر مقام بُعدِ عدو

گرچہ ملعون نشد ز حق مطلق — ہست ملعون بقدر بعد از حق

انتہیٰ خاتمۃ المحققین حافظ العصر امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ تعالیٰ اپنی کتاب مستطاب الاتقان فی علوم القرآن میں تحریر فرماتے ہیں من المہمات تجوید القرآن و ہو اعطاء الحروف حقوقہا و ترتیبہا و رد الحرف الی مخرجہ و اصلہ و تلطیف النطق بہ علی کمال ہیئتہ من غیر اسراف و لا تعسف و لا افراط و لا تکلف و الی ذٰلک اشار صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم بقولہ من احب ان یقرأ القرآن غضاً کما انزل فلیقرأہ علی قراءۃ ابن ام عبد یعنی ابن مسعود و کان رضی اللہ عنہ قد اعطی حظاً عظیماً فی تجوید القرآن و لا شک ان الامۃ کما ہم متعبدون بفہم معانی القرآن و اقامۃ حدودہ ہم متعبدون بتصحیح الفاظہ و اقامۃ حروفہ علی الصفۃ المتلقاۃ من ائمۃ القراء المتصلۃ بالحضرۃ النبویۃ و قد عدّ العلماء القراءۃ بغیر تجوید لحناً انتہیٰ

فتاویٰ بزازیہ وغیرہ میں ہے ان اللحن حرام بلا خلاف

علامہ جزری اپنی کتاب النشر میں فرماتے ہیں ولا شک ان الامة کما ہم متعبدون بفہم معانی القرآن واقامة حدودہ ہم متعبدون بتصحیح الفاظہ واقامة حروفہ علی الصفة المتلقاة من ائمة القراءة المتصلة بالحضرة النبویة الافصحیة العربیة التی لا یجوز مخالفتہا ولا العدول عنہا الی غیرہا والناس فی ذلک بین محسن ماجور ومسیئ آثم او معذور فمن قدر علی تصحیح کلام اللہ تعالی باللفظ الصحیح العربی الفصیح وعدل الی اللفظ الفاسد النبطی القبیح استغناء بنفسہ واستبدادا برأیہ وحدسہ واتکالا علی ما الف من حفظہ واستکبارا عن الرجوع الی عالم یوقفہ علی صحیح لفظہ فانہ مقصر بلا شک وآثم بلا ریب وغاش بلا مریة اما من کان لا یطاوعہ لسانہ ولا یجد من یہدیہ الی الصواب بیانہ فان اللہ لا یکلف نفسا الا وسعہا ولہذا اجمع من نعلمہ من العلماء علی انہ لا تصح صلوة قاری خلف امی وہو من لا یحسن القراءة واختلفوا فی صلوة من یبدل حرفا بغیرہ سواء تجانسا او تقاربا واصح القولین عدم الصحة انتہی بقدر۔ قاضی عیاض میں ہے رحمة اللہ علیہ قد اجمع المسلمون علی ان من نقص من القرآن حرفا قاصدا لذلک او بدلہ بحرف آخر مکانہ او زاد فیہ حرفا آخر مما لم یشتمل علیہ المصحف الذی وقع علیہ الاجماع واجمع علی انہ لیس من القرآن عامدا لکل ہذا انہ کافر انتہی سابقا شرح جزری ملا علی قاری سے میں یہ نقل کر چکا ہوں ہذا العلم لا خلاف فیہ انہ فرض کفایة والعمل بہ فرض عین فی الجملة علی صاحب کل قراءة اس پر محشی لکھتے ہیں قولہ فی الجملة ای فی مطلق التجوید الذی ترکہ یکون خلافا فی المعنی والاعراب واللفظ وقال فی کتاب المشتق اعلم ان العمل علی التجوید فرض عین فی الجملة علی کل مسلم ومسلمة من المکلفین

لے اتکالا علی بہ تعین شیکہ ... (حاشیہ، ناخوانا)

وعلی ولی الطفل ان یامرہ بالتجوید والعلم بہ لاخلاف فی انہ فرض کفایۃ وثبت فرضیۃ
بالکتاب والسنۃ واجماع الامۃ فاما الکتاب فقولہ تعالیٰ ورتل القرآن
ترتیلا قال صاحب الکشاف ای جود تجویدا واما السنۃ فقولہ علیہ الصلوۃ والسلام
رب قاری القران والقرآن یلعنہ ای اذا قراءہ علی غیر ما انزل اللہ
لان اللہ تعالیٰ انزلہ مجودا وقد وصل الینا کذلک من المشائخ العارفین بتحقیقہ وتدقیقہ
المتصل سندہم بالنبی علیہ السلام باللوح المحفوظ باللہ عزوجل واما اجماع الامۃ من لدن
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم الی زماننا علی وجوبہ واجماعہم من اقوی الحجج انتہی
چونکہ پورب اور بنگالے کے اکثر لوگ مولوی کرامت علی صاحب
جونپوری کے زیادہ معتقد اور مرید ہیں لہذا میں اون کی شرح جزری
ہندی سے بھی تھوڑی سی عبارت یہاں نقل کرتا ہوں۔

**شعر**

والاخذ بالتجوید حتم لازم من لم یجود القرآن آثم

اور لینا اور سیکھنا اور اختیار کرنا تجوید کا اور اس پر عمل کرنا واجب و لازم ہے
جو شخص کہ تجوید کے ساتھ نہ پڑھے قرآن کو گنہگار رہے مولانا شاہ عبدالحق صاحب
دہلوی رحمۃ اللہ علیہ اپنی شرح جزری میں کہتے ہیں کہ شارح ابو زرعہ نے اس
بیت والاخذ بالتجوید الخ کی شرح میں کہا ہے کہ مصنف نے خبر دی ہے کہ جو کوئی
قرآن کو پڑھے اوس کے اوپر تجوید کے قاعدون کی نگاہ رکھنا اور اوس کو سیکھنا
اور اوس پر عمل کرنا فرض عین ہے بعد اس کے خبر دی کہ جو شخص قرآن کو تجوید
کے ساتھ نہ پڑھے وہ شخص نافرمانی کرنے والا ہے اپنی قرأت میں گنہگار ہے

اپنی نافرمانی کے سبب اور گنہگار عذاب کیا جاتا ہے تو معلوم ہوا کہ تجوید کا ترک
کرنا حرام ہے کیونکہ حرام وہی ہے جس کے کرنے سے عذاب کیا جائے
اور اوس کے ترک کرنے سے ثواب دیا جائے انتہیٰ جہاں ہم کہیں کہ شرح میں
یہ ہے تو اوس سے مولانا شاہ عبدالحق رحمۃ اللہ علیہ کی شرح بوجھنا اب مصنف تجوید
کے واجب ہونے کی دلیل بیان کرتا ہے وہ یہ ہے کہ تجوید واجب ہے۔

لانہ به الالہ انزلا وہکذا منہ الینا وصلا

اسواسطے کہ قرآن کو تجوید کے ساتھ معبود برحق نے اُتارا فرمایا اللہ تعالیٰ نے
اٹھارھویں پارہ سورۂ فرقان میں ورتلناہ ترتیلا اور پڑھ سنایا ہمنے
اس کو ٹھہر ٹھہر کر یعنی اوتارا ہمنے اوس کو ترتیل کے ساتھ اور ترتیل وہی تجوید ہے
تو جب کہ قرآن کو ترتیل کے ساتھ نہ پڑھا تو گویا کہ جو اللہ کے پاس سے اُترا ہے
اوس کو نہ پڑھا یا اس کو پڑھا تو تحریف کر کے اور بدل کے پڑھا اور فرمایا اللہ تعالیٰ
نے سورہ بنی اسرائیل کے آخر میں وقرآنا فرقناہ لتقرأہ علی الناس علی
مکث۔ اور پڑھنے کا وظیفہ کیا ہمنے اس کو بانٹ کر پڑھے تو اس کو لوگوں پر
ٹھہر ٹھہر کر اور مکث عجلت کے اُلٹے ہے مکث معنی دیری کرنا عجلت معنی جلدی
کرنا اور فرمایا اللہ تعالیٰ نے سورۂ یوسف میں انا انزلناہ قرآنا عربیا
ہم نے اس کو اتارا ہے قرآن عربی زبان کا تو چاہیئے کہ قرآن کے پڑھنے میں عرب کی
بولی کے قاعدون کی رعایت کرے ترقیق اور تفخیم ادغام اور اظہار اور اخفا اور
مد اور قصر وغیرہ میں جو عرب کی بولی کی ضروریات سے ہے۔ یعنی آنحضرت صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم کے زمانہ کے عرب کو ان قاعدوں کے ادا کرنے کا سلیقہ

تھا سو جو لوگ ان کے سوا ہیں ان پر واجب ہے کہ ان قاعدون کو سیکھیں اور اگر اون قاعدون کو نہ سیکھا تو قرآن کو عربی زبان میں نہ پڑھا اور تجوید کے واجب ہونیکی دلیل قرآنی یہ بھی بیان کی ہے کہ اپنے نبی کو اللہ سبحانہ نے تجوید کے ساتھ قرآن پڑھنے کا حکم کیا ہے فرمایا اللہ تعالی نے سورۂ مزمل میں ورتل القرآن ترتیلا۔ اور کھول کھول کر پڑھ قرآن کو اوصاف صاف اور یہ بات یقینی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قرآن شریف کو مُرتّل اور مُجوّد یعنی ترتیل اور تجوید کے ساتھ جیسا کہ اللہ سبحانہ نے اُتارا ہے پڑھتے تھے اور اس آیت میں خطاب آنحضرت صلعم کی طرف ہے لیکن اللہ کی مراد یہ ہے کہ اس خطاب میں ان کی ساری اُمت داخل ہو اور حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ترتیل حرفون کی تجوید اور وقفون کا پہچاننا ہے اور اسی طرح ترتیل اور تجوید کے ساتھ جیسا کہ اتارا ویسا ہی اس معبود برحق سے ہمارے پاس پہونچا اسطرح سے کہ صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین نے قرآن مجید کو مُرتّل اور مُجوّد نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سیکھ لیا اور تابعین لوگوں نے قرآن مجید کو صحابہ سے ویسا ہی سیکھ لیا اور تابعین کے زمانہ کی اور اُمت نے تابعین سے قرآن کو سیکھ لیا بعد اس کے سات قاریوں سے راوی لوگوں نے سیکھ لیا پھر ان راویوں سے ان کے شاگردوں نے اسی طرح سے اگلے بزرگوں سے پچھلے لوگ سیکھتے چلے آئے یہاں تک کہ اوسی ترتیل اور تجوید کے ساتھ قرآن مجید مشائخ کے پاس پہونچا

تب مشایخ نے قرآن کو ترتیل کے ساتھ پڑھنے کیواسطے تجوید کے سارے قاعدوں کو جمع کیا اور کتابیں تالیف کیں اور ان قاعدوں کو لکھ کے ایسا ضبط میں رکھا اور مضبوط کیا کہ کسی بیمار میں کوئی بیماری باقی نہ رکھی۔ یعنی قرآن کے غلط پڑھنے اور تجوید کے ترک کرنے کی بیماری باقی نہ رہی ان کو اللہ تعالیٰ جزائے خیر دے کہ ہمکو ان سے بڑا فائدہ ملا اب جو کوئی تجوید کی حد سے گزریگا اس کا نقصان ہوگا یہ سب مضمون شرح[1] سے لکھا انتہیٰ مختصراً

**تنبیہ نبیہ۔** سابقا یہ مضمون شرح جزری وغیرہ سے مکرر گزر چکا کہ حضرت جناب ختمی مآب صلی اللہ علیہ وسلم مجوّد تھے کہ قرآن شریف کو ترتیل اور تجوید کے ساتھ پڑھتے تھے اور قواعد تجوید و قرارت جو اساتذہ قرار نے تدوین فرمائے ہیں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی قرارت کے موافق ہیں مولانا شاہ **عبدالعزیز صاحب** دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے سر الشہادتین میں **علم قرارت** کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے جملہ کمالات مختصہ سے شمار کیا ہے حیث قال اعلم رحمک اللہ تعالیٰ ان الکمالات التی تفرقت فی الانبیاء علیہم السلام قد اجتمعت فی نبینا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فقد اُعطی الخلافۃ کما اُعطی آدم وداؤد علیہما السلام واُعطی الملک کما اُعطی سلیمان علیہ السلام واُعطی الحسن کما اُعطی یوسف علیہ السلام واُعطی الخلۃ کما اُعطی ابراہیم علیہ السلام واُعطی الکلام کما اُعطی موسیٰ علیہ السلام واُعطی العبادۃ کما اُعطی یونس علیہ السلام واُعطی الشکر کما اُعطی نوح علیہ السلام وقد زید لہ کمالات اخر من انواع الولایات

[1] یعنی مولانا عبدالحق صاحب محدث دہلوی کی شرح جزری سے ۱۲

والمحبوبیۃ المطلقۃ والاصطفاء المطلق والرویۃ والقرب الاتم والشفاعۃ العظمیٰ والجہاد
مع اعداء اللہ تعالیٰ الی غیر ذالک من الکمالات کالعلم الوسیع والعرفان الاتم والقضاء
والفتیا والاجتہاد والاحتساب والغزارۃ وغیرہا لکن بقی لہ کمال لم یحصل لہ بنفسہ
وہی الشہادۃ الخ انتہیٰ اس سے یہ امر بخوبی ثابت اور محقق اور مبرہن ہوا کہ علم قرأت
ایک ایسا کمال ہے حضور کے مخصوص کمالوں سے جو نہایت لائق قدر اور
قابل عظمت اور مہتم بالشان اور واجب التحصیل اور ضروری الاعتنا والتوجہ
ہے مثل عرفان اور قضا وافتا اور اجتہاد اور احتساب وغیرہ کے کہ اس کی
تحصیل کے سبب سے قاری مجود میں وہ نسبت پیدا ہوتی ہے کہ اوس کو شرف
حضور کی جملہ آل سے ہوجانے کا ملتا ہے موافق فرمان واجب الاذعان فمن
تبعنی فانہ منی اور من سلک علی طریقی فہو آلی کے پس جو لوگ باوجود
قدرت واستطاعت اس علم سے غافل ہیں اور اس کی تحصیل میں کاہل وہ بڑے
خواب غفلت اور محرومی میں ہیں اور ایسے کمال وشرف سے بے نصیبی اور شومی
میں خصوصاً جو طاعنین میں مستوجبین پر وہ اولاً فرض سے معرض ہیں ثانیاً واجب
لازم اور حتمی دائم کے تارک ثالثاً ادنیٰ سنت کا مستخف بالاتفاق سب ائمہ محققین
کے نزدیک کافر ہے کما فی الدر المختار ورد المختار وفتح القدیر والبحر الرائق وغیرہا
من الفتاوی المعتبرات وقد فصلناہ تفصیلاً فی بعض فتاوٰنا مثل رسالۃ احکام الملۃ
واستفتاء النکاح وغیرہما۔ رابعاً کیسے کمال اور شرف سے محروم ہیں جو حضرت
خاتم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کمالات مختصہ سے ہے خامساً کتاب وسنت
اور اجماع امت کے مخالف ہیں کہ مرجوح پر عامل اور باطل کے شاغل اور یحملون

اتفاقات اتفاقیہ کی وجہ سے شامل ہیں وقد تقرر فی رسم المفتی ان الحکم والفتیا بالمرجوح وکذا العمل بنفسہ جہل وخرق للاجماع کما فی الدر المختار ورد المحتار وغیرہا سادساً وسابعاً ان سب سے قطع نظر جس امر پر تمام علمائے دین کا اتفاق اور تواتر اور اس کے حسن وخوبی پر اجماع منعقد اور اس وجہ سے اللہ و رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نزدیک مقبول اور مستحسن بحکم ماراٰہ المسلمون او المومنون حسناً فہو عند اللہ حسن اور لایجتمع امتی علی ضلالۃ وغیرہا من النصوص کافی ہے انکار ثامناً ایسے متہاون امر ضروری دین کا بھی جواب شافی کہ من فارق الجماعۃ قید شبر فقد خلع ربقۃ الاسلام من عنقہ اور من فرق الجماعۃ فاضربوا عنقہ او فاقتلوہ کائناً من کان ثامناً یہ طعن اور استخفاف ان طاعنین اور مستخفین کا صرف علم قرارت وعلم تجوید پر طعن اور استخفاف نہیں ہے بلکہ صاحب شریعت خاتم نبوت علیہ وعلی آلہ وصحبہ افضل الصلوات واکمل التحیات پر ہے معاذ اللہ جو بالضرور منجر بکفر یا خوف کفر ہے تاسعاً جب ترتیل وتجوید قرآن مطابق بیان قرآن ورتل القرآن ترتیلا موافق ارشاد صحابہؓ اور محققین مفسرین اگرچہ ادنیٰ مرتبہ امتثال امر کا جو اباحت ہے مثلاً ہم فرض کریں تب بھی یہ انکار وطعن موجب انکار وطعن حکم قرآن ہے کما لایخفی علی من لہ ادنی امسکۃ بالفہم عاشراً یہ طعن واستخفاف وانکار فقط مقصور بکمال حضرت رسالت نہ ہوگا بلکہ بفحوائے ورتلناہ ترتیلا حق تک پہونچیگا اور ادنیٰ سے ادنیٰ کسی مسلمان کلمہ گو کی یہ شان نہیں ہے کہ اس کو روا رکھے۔ فماذا بعد الحق الا الضلال

ومن لم یجعل اللہ لہ نورا فما لہ من نور۔ نعوذ باللہ العلیم الحلیم الغفور برحمۃ العزیز الرؤف الرحیم الصبور الشکور من امتثال ھذا لثغور والقصور، الموجبات للطرد والنفور والخذلان یوم البعث والنشور، وفی ھذا القدر کفایۃ، لمن لہ ادنیٰ رشد وھدایۃ، ومن اللہ سبحانہ بدایۃ، والیہ نہایۃ وصلی اللہ تعالیٰ علی حبیبہ الاجل واعلیٰ وعلی اصحابہ وآلہ قدر حسنہ وجمالہ وکمالہ وانا العبد المذنب الاواہ محمد سلامت اللہ شاہ عفا اللہ عنہ ماجناہ واوصلہ غایۃ متمناہ۔



تمت

الٰہی ببامرز این ہر سہ را نویسندہ خوانندہ گویندہ را

قد تاملت فی ہذا الجواب بعین التحقیق والصواب فوجدتہ صحیحا مطابقا للسنۃ والکتاب موافقا لروایات الفقہ والقراءۃ من الکتب التی للفتوی الیہ المآب فجزی اللہ سبحانہ الکریم الوہاب الفاضل المجیب المصیب خیر الجزاء والثواب حررہ العبد الضعیف القوی بربہ خواجہ احمد عفی عنہ

**زاد السبیل الی دار الخلیل** - مولفہ مولانا مولوی مفتی محمد سعد اللہ خان صاحب مرحوم
یہ رسالہ حجاج و زائرین بیت اللہ کے لیے نہایت مفید ہے اس میں مناسک و فضائل حج و عمرہ و ممنوعات و مکروہات احرام و خطبہائے حج و مقامات قبولیت دعا و نقل معتبر کہ ذخیرہ معتبر کتب فقہ سے اخذ کرکے نہایت خوبی کیساتھ لکھے گئے ہیں یہ رسالہ پیشتر دو دفعہ چھپا تھا مگر اب کے مجلس اشاعۃ العلوم نے ایک جدید تہذیب اور دلکش طرز سے اسکو مرتب کرکے اپنے سلسلہ اشاعت میں داخل کر لیا ہے چھپائی عمدہ کاغذ سفید چکنا ۵۰ پونڈی حجم ۱۳۰ صفحات قیمت ۸؍

**العروۃ الوثقیٰ** - مولفہ جناب مولوی سید غلام محمد برہان الدین صاحب قادری مہاجر یہ رسالہ عربی زبان میں لکھا گیا ہے مولف سلمہ اللہ تعالیٰ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی رویت مبارک ... فضائل رویت کو نہایت عمدگی کے ساتھ بیان کیا ہے یہ اپنے رنگ میں بہت عمدہ رسالہ ہے حجم ۲۶ صفحات قیمت ۵؍

**الوسیلۃ العظمیٰ** - مولفہ جناب مولوی سید غلام محمد برہان الدین صاحب قادری مہاجر یہ رسالہ بھی سلیس عربی زبان میں لکھا گیا ہے - مولف سلمہ اللہ ... میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ذکر ولادت باسعادت کے وقت ... فضائل قیام کا ثبوت دیا ہے اور دلائل عقلیہ و نقلیہ ... ثابت کر دیا ہے کہ قیام کی اصل علت ... حجم ۲۳ صفحات قیمت ۸؍

**مکارم الحفظہ** - جناب مولوی حفیظ اللہ خان صاحب ... کی ایک عمدہ تصنیف ہے قرآن اور حفاظ قرآن کتاب کا موضوع ہے حفظ قرآن کے متعلق عمدہ ... نکات اور اس کے تفصیلی آداب و قواعد بیان کیے ہیں - بڑے بڑے حفاظ کے عجیب تذکروں نے اور ضمناً دلچسپ لطائف اور قصص نے کتاب کو بہت بارونق بنا دیا ہے - مطالعہ سے مولف سلمہ اللہ کی قابل قدر جانکاہی اور کتاب کی قدر و قیمت ظاہر ہو سکتی ہے ضخامت ۱۰۰ صفحہ قیمت ۸؍

یہ سب کتابیں ذیل کے پتہ پر ملسکتی ہیں
دفتر مجلس اشاعۃ العلوم مدرسہ نظامیہ شبلی گنج حیدرآباد دکن

## مقاصد الاسلام حصہ پنجم

حضرت مولانا مولوی حاجی حافظ عارف باللہ محمد انوار اللہ صاحب قبلہ
مدظلہ کی مفید تصانیف اور انکے برکات سے کون واقف نہیں ہے
حضرت قبلہ ممدوح کی تصانیف موجودہ زمانہ کی اقتضا کے موافق حمایت اسلام
کی کامل ضمانت اور علوم و برکات اسلام کی اشاعت کے لئے پوری
کفیل ہیں مقاصد الاسلام کے نام سے حضرت ممدوح نے ایک مفید سلسلہ
تصانیف کی بنیاد ڈالی ہے انعقاد مجلس اشاعۃ العلوم کے پیشتر اس سلسلہ کے
چار حصے شائع ہو چکے ہیں اب مجلس نے یہ پانچواں حصہ شائع کیا ہے اور دیگر حصص
زیر طبع ہیں۔ اس حصہ میں تصوف سزا و جزا فقر و تقدیری اختلافات نبوت اہلبیت
و صحابہ کے فضیلت اور خلفائے راشدین کی خلافت پر نہایت عمدہ پیرایہ میں نقلی
بحثیں کی گئی ہیں اور نہایت محققانہ طرز سے دلایل بیان کی گئی ہے
چھپائی عمدہ کاغذ سفید چکنا ۔ حجم ۲۴۰ صفحے

قیمت ۱ر

المعلن
ابوالحسنات حافظ محمد ولی اللہ بن فاروقی امدادی مہتمم مجلس اشاعۃ العلوم حیدرآباد